چہ طفل یکروزہ ہوشش نبرد — کہ در صنع دیدن چہ بالغ چہ خرد
محقق ہماں بیند اندر ابل — کہ در خوبرویان چین و چگل

ف ۱ یہ بقراط کے قول سے استدلال نہیں بلکہ حضرت شیخ رح کی تقریر یعنی اوس قول کے ساتھہ توافق کرنے سے ۲ اور اسی سے جواب حاصل ہوگیا ایک استدلال فاسد کا جو بعض نفس پرستوں سے مجکو کل ہی پہونچا کہ حدیث میں ہے اللہ جمیل یحب الجمال جواب یہ ہے کہ اگر یہ منشاء ہے تو طفیل جمیل یکروزہ کے ساتھہ اس کیفیت کی محبت کیوں نہیں ہوتی بس جتنا تفاوت ہے وہی اثر ہے شہوت کا۔ **مشورہ** اس مرض کے جزئی معالجات کے لئے رسالہ حسن العلاج لسوء المزاج کا بھی ملاحظہ فرمالینا نافع ہے جو النور کی جلد اول ذیقعدہ ۱۳۳۹ھ سے جلد سوم جمادی الاخری ۱۳۴۱ھ تک مسلسل چلا گیا ہے صرف شوال و ذیقعدہ ۱۳۴۰ھ و صفر ۱۳۴۱ھ کا پرچہ خالی ہے اور اگر ان پرچوں کے جمع کرنے میں دشواری ہو تو تبویب تربیت السالک میں جو کہ تازہ شائع ہوئی ہے باب سوم کے ایسے مواقع کا دیکھہ لینا کافی ہے ان مواقع کے یہ عنوانات ہیں ۱ نظر بد کا علاج ۲ عشق کا علاج ۳ عشق اجنبیہ کا علاج دو جگہ ۴ امرد پرستی و ترک فرائض کا علاج ۵ شہوت کا علاج دو جگہ ۶ حسن پرستی کا علاج تین جگہ مع ضمیمہ ۷ محبت غیر اللہ کا علاج ۸ حقیقت عشق مجازی جو قنطرۂ حقیقت ہے ۹ لڑکوں سے محبت کا مذموم ہونا ۱۰ تقاضائے نفس سے بچنے کا علاج ۱۱ امارد سے محبت کا علاج ۱۲ نفسانی نگاہ سے بچوں کو

(بقیہ صفحہ گذشتہ) اور یہ شخص جو دعوی کرتا ہے کہ بواسطہ اس لڑکے کے عشق حقیقی ہے مسلم نہیں اس لئے کہ اگر یہ واسطہ صورت و شکل کیلئے ہے تو کیا خدا تعالی کی یہی صورت ہے کہ جس نے اس عاشق کا دل غارت کیا ہرگز نہیں خدا تعالے صورت شکل سے پاک ہے اور اگر صنعت دیکھنے کے لئے واسطہ ہے تو ایکروزہ بچہ دیکھنے سے اس کے ہوش و حواس کیوں نہیں گئے اس لئے کہ صنعت معلوم کرنے میں بڑے چھوٹے میں کیا فرق ہے۔ حقیقت شناس اونٹ میں وہی بات دیکھتے ہیں جو چین و چگل کے حسینوں میں۔
۲ اللہ تعالے جمیل ہیں پسند فرماتے ہیں جمال کو۔ بحمد اللہ رسالہ تمام ہوا سراج احمد امروہی ۵ ربیع الثانی ۱۳۵۱ھ

دیکھنا ۱۳۔ زنا و لواطت کا علاج ۱۴۔ وسوسہ نظر بد کا علاج ۱۵۔ رغبت الی المعصیت کا علاج ۱۶۔ بڑھاپے میں شہوت کا اثر ۱۷۔ غلبۂ خواہش نفسانی کا علاج ۱۸۔ ایک طبیب کے خط کا خلاصہ ۱۹۔ خیالی زنا کا علاج ۲۰۔ خیالی زنا کی حرمت۔

والسلام

کتبہ

اشرف علی۔ ۲۶ صفر ۱۳۵۱ھ